# MASALA
TV FOOD MAG

مصالحہ Masala

# CONTENTS

## Masala Kitchen



## محترم قارئین

السلام وعلیکم!

مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ کے تمام قارئین کو سال نو مبارک ہو۔ اللہ کرے کہ یہ سال ہم سب کے لئے امن، سکون، کامرانیوں اور کامیابیوں کا سال اہو۔ (آمین)

کل کسی سے بات ہو رہی تھی تمدنی شعور کے حوالے سے، دوران گفتگو مجھے اس بات کا شدت سے احساس ہوا کہ ہماری اکثریت تمدنی شعور سے بے بہرہ ہے۔ راستے میں پیدل چلنے سے لے کر ڈرائیونگ تک، گھر سے لے کر تقریبات تک لوگ افسوسناک حرکات وسکنات کرتے نظر آتے ہیں اور اس سے بھی زیادہ افسوس کا مقام یہ ہے کہ اس سے کوئی بھی طبقہ فکر مستثنیٰ نہیں ہے۔

تمدنی شعور کی بدترین مثال شادیوں میں دیکھنے کو ملتی ہے جہاں بلاتفریق لوگ کھانوں کی ڈشوں پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ ہر پلیٹ میں کھانوں کے پہاڑ بنے ہوئے نظر آتے ہیں، میزوں پر ضائع ہونے والے کھانے اور مشروبات کے ڈھیر نظر آتے ہیں۔ لوگ قطاروں کو توڑ کر کھانے کے حصول کے لئے اس قدر دھکم پیل کرتے ہیں کہ اللہ کی پناہ۔ ایسے میں زیادہ حیرت ان لوگوں کو دیکھ کر ہوتی ہے جن کی گفتگو مذہبی حوالوں سے بھرپور ہوتی ہے اور میں یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتی ہوں کہ دین اسلام سب سے زیادہ میانہ روی کا درس دیتا ہے تو اس مذہب کو ماننے والے کھانوں کو اس قدر بے دردی سے کیسے ضائع کر سکتے ہیں۔

ان سطور پر میں اپنے قارئین سے بالخصوص تقریبات میں تمدنی شعور اور احساس برتنے کی درخواست کروں گی۔ میں سمجھتی ہوں کہ میزبانوں کو بھی اس حوالے سے سوچ بچار کی ضرورت ہے، لوگ بچے ہوئے کھانوں کو ضائع کر دیتے ہیں، اگر تھوڑی سی زحمت کرتے ہوئے بچے کھچے کھانے کو جمع کر کے مستحقین کے اداروں تک پہنچا دیا جائے تو یقیناً بہت سے لوگوں کا بھلا ہو جائے گا۔

بعض باتیں ویسے تو بہت چھوٹی سی لگتی ہیں لیکن ان کے اثرات بہت دُور رس ہوتے ہیں۔ زندگی کے بہت سے معاملات آسانی سے حل ہو سکتے ہیں، بس ضرورت ہے تو تمدنی شعور اور احساس ذمہ داری کو بیدار کرنے کی۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی، ایڈیٹر۔ شہناز رمزی، جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار، معاونین۔ فعادیہ قادری
سینئر ویژولائزر۔ وسیم احمد، ڈیزائنر۔ یوسف رضوی، عکاسی۔ عباس مہدی، یاور نقوی، ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ
10/11، حسن علی اسٹریٹ، بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لیے: shanaz.ramzi@hum.tv

# شادی، زندگی کے نئے موڑ کا آغاز

گزرتے ہوئے وقت کے ساتھ رسوم ورواج میں جدت آ گئی ہے، تاہم مشرقی شادیاں آج بھی دنیا بھر میں مقبول ہیں، شازیہ انوار

شادی ایک ایسا رشتہ ہے جو دو خاندانوں کو ایک لڑی میں پرُو دیتا ہے۔ کسی بھی انسان کی زندگی میں شادی ایک ایسا موڑ ہے جو اس کی زندگی کا رُخ موڑنے کا سبب بنتا ہے۔ دنیا بھر میں شادی کے موقع پر مختلف طرح کی رسوم رائج ہیں جو اس موقع کو یادگار بنانے کا سبب بنتے ہیں۔

ایشیائی ممالک میں منعقدہ شادی کی تقریبات اپنے رسوم ورواج کی بنیاد پر دنیا بھر کے لئے دلچسپی کا باعث ہیں۔ بیرونی ممالک، بالخصوص یورپی ممالک میں رہنے والوں کے لئے پاکستانی شادیوں میں بہت کشش ہے۔ پاکستان کے مختلف صوبوں میں شادی بیاہ کی مختلف رسمیں ہیں اور ہر جگہ کے مختلف پکوان ہیں لیکن کچھ مشترکہ رسمیں ہیں جو ہر زبان اور قوم اپنے اپنے طور پر شایانِ شان طریقے سے مناتی ہے۔

نکاح اور ولیمے کے علاوہ بیشتر رسومات کا دین اسلام سے کوئی تعلق نہیں مگر شادی کی تقریب کو یادگار بنانے کے لئے اُن کو نہایت اہتمام سے منایا جاتا ہے۔ وقت کے ساتھ ساتھ ان رسموں کے انداز بھی بدلتے رہتے ہیں مگر اہمیت کسی بھی دور میں کم نہیں ہوتی، مثال کے طور پر شادی کی تقریبات میں ڈھولک بجانا ایک عام رسم ہے جو بلاامتیاز غریب وامیر سب کے ہاں ہوتی ہے۔ شادی سے کئی روز قبل ہی گھر کی خواتین خصوصاً لڑکیاں ڈھولک بجانا شروع کر دیتی ہیں اور ہر رات شادی سے متعلق گیت گاتی ہیں۔ دورِ جدید میں تقریب کے اس حصے نے خاصی ترقی کر لی ہے۔ اب دولہا اور دلہن کے گھروں پر ''ڈھولکی'' کی تقریب کا خاص اہتمام کیا جاتا ہے، جس میں نوجوان لڑکے اور لڑکیاں گانے اور ڈانس کے آئیٹم پیش کرتے ہیں۔ دولہا اور دلہن کے قریبی عزیزوں کے گھروں پر بھی ''ڈھولکی'' ہوتی ہے جہاں رات گئے تک محفلیں جمتی ہیں اور لوگ لُطف اندوز ہوتے ہیں۔

شادی کی تقریبات کا باقاعدہ آغاز رسم مایوں سے کیا جاتا ہے۔ آج سے چند دہائی قبل لڑکی کو شادی سے ایک ایک ماہ قبل مایوں بٹھا دیا جاتا تھا۔ مایوں بیٹھی ہوئی دلہن کو مکمل آرام کرایا جاتا، مایوں کا جوڑا پہننے کے بعد کسی مرد کا چہرہ نہیں دیکھ سکتی تھی۔ مایوں کے دوران وہ ایک مقررہ جگہ پر بیٹھی رہتی تھی اور اس کے گھر سے باہر جانے کا تصور بھی نہیں تھا لیکن گزرتے وقت کے ساتھ ساتھ اب دلہن شادی سے چند روز قبل ہی مایوں بیٹھ پاتی ہے۔ مایوں کے دوران بھی اس کے شادی کی ضروری شاپنگ اور بیوٹی پارلر جانے کا سلسلہ بھی جاری رہتا ہے۔ مایوں کے لئے مقررہ دن لڑکی کی سہیلیاں اور دیگر عزیز اقارب ہوتے ہیں اور لڑکی کو اُبٹن لگایا جاتا ہے۔

مایوں کے بعد مہندی کی رسم ادا کی جاتی ہے۔ قبل ازیں دولہا اور دلہن کی مہندی علیحدہ علیحدہ ادا کی جاتی تھی۔ دلہن کے گھر والے دولہا کے گھر اور دولہا کے گھر والے دلہن کے مہندی سجا کر لے جاتے تھے۔ اس موقع پر گانوں کے مقابلے بھی ہوا کرتے تھے، تاہم گزرتے وقت کے ساتھ اس رسم میں بھی جدت پیدا ہو چلی ہے اور آج مہندی کی تقریب ایک ہی جگہ منعقد ہوتی ہے جس میں پہلے دلہن یا دولہا کو مہندی لگا کر رسم ادا کر دی جاتی ہے۔ اس موقع پر ہرے اور پیلے رنگ کے لباس سلوائے جاتے ہیں جب کہ لڑکی کے لئے پھولوں کا زیور تیار کیا جاتا ہے۔

مہندی کے بعد شادی کا دن آتا ہے یعنی جس دن دلہن کو رخصت ہو کر پیا دیس سدھارنا ہے۔ رخصتی کے دن نکاح، گاڑی رکوائی، دودھ پلائی، جوتا چھپائی، اُنگلی پکڑائی اور شیشہ دکھائی کی رسوم ہوتی تھیں جو دلہن کی بہنیں اور بھائی کیا کرتے تھے۔ اب ان رسوم میں بھی تبدیلی آئی ہے اور

زیادہ تر گھرانوں میں نکاح ایک دن قبل یا اسی دن صبح کے وقت کر دیا جاتا ہے جب کہ دیگر رسوم بھی کہیں ہوتی ہیں اور کہیں نہیں ہوتیں۔ شادی کے دن مہمانوں کی پُرتکلف ضیافت کے بعد دلہن کو اس تصور کے ساتھ قرآن پاک کے سائے میں الوداع کیا جاتا ہے کہ اس سے دلہن کی آنے والی زندگی خوشگوار اور بابرکت گزرے گی۔ رخصت ہوکر نئے گھر میں آنے والی دلہن کا خیر مقدم منہ دکھائی اور کھیر کھلائی کی رسوم سے کیا جاتا ہے،یوں رات گئے تک رسوم کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔

شادی کے بعد ولیمے کا شور اُٹھتا ہے۔ جس میں ایک بار پھر دونوں گھرانوں کے عزیز واقارب جمع ہوتے ہیں۔ اس دن دولہا والے میزبان ہوتے ہیں جو اپنے مہمانوں کی تواضع کے لئے اس شاندار کھانے تیار کراتے ہیں۔

شادی کے وقت نکاح اور ولیمے کو سنت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہونے کا اعزاز حاصل ہے۔

شادی کی تقریبات میں پہلے کے مقابلے میں بہت زیادہ تبدیلیاں آگئی ہیں۔ پہلے شادیاں گھروں سے باہر سڑکوں یا پارکوں پر ٹینٹ لگا کر کی جاتی تھیں اور گھر والوں کو تمام انتظامات خود کرنے پڑتے تھے لیکن اب مہندی سے لے کر ولیمے تک کی رسوم عموماً شادی ہالوں یا ہوٹلوں میں ہوتی ہیں۔ ایونٹ مینجمنٹ کے نام پر کُھلنے والے بہت سے ادارے شادی کی تقریبات احسن طریقے سے کرانے کی ذمہ داری لے لیتے ہیں۔ اس کے علاوہ کیٹرنگ سروسز نے کھانے پینے کے انتظامات کو نہایت سہل بنا دیا ہے،جو موقع پر نہ صرف لذیذ طعام کی بروقت فراہمی کو یقینی بناتے ہیں بلکہ گرما گرم لوازمات موقع پر ہی تیار کرکے تقریب کا مزہ دوبالا کرکے تقریب کو یادگار بنانے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ ■



# ڈھولکی

جس گھر سے ڈھول بجنے کی آوازیں آنے لگیں یہ اندازہ کرنا مشکل نہیں ہوتا کہ اس گھر میں کسی کی شادی ہے کیوں کہ شادی بیاہ کے موقع پر ڈھولک بجانا ایک عام رسم ہے جو عموماً بلا امتیاز غریب و امیر سب کے ہاں ہوتی ہے۔ عام طور پر اس موقع پر رات گئے تک ہلا گلا ہوتا ہے اور مزے دار کھانے جیسے آلو چنے کی ترکاری، بھنا ہوا قیمہ، زردہ اور سلاد پکایا جاتا ہے۔ ڈھولکی کی رسم میں عام طور پر فریقین کے گھر والے اور دوست احباب شریک ہو کر گانوں سے محظوظ ہوتے ہیں۔



Dholki






## رشین سلاد

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بند گوبھی (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| مٹر (ابلی ہوئی) | ایک پیالی |
| کھیرے (باریک کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| آلو (اُبلے اور باریک کٹے ہوئے) | 3 عدد |
| سیب (باریک کٹا ہوا) | 3 عدد |
| تازہ کریم | ایک پیالی |
| کشمش | ½ پیالی |
| انناس کے ٹکڑے | 200 گرام |
| مایونیز | 300 گرام |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ½ کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

ترکیب:

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملا کر فرج میں رکھ دیں۔ سلاد کو خوب ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔

## Russian Salad

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cabbage (finely cut) | 1 |
| Peas (boiled) | 1 cup |
| Cucumbers (finely cut) | 2 |
| Carrots (finely cut) | 3 |
| Potatoes (boiled and finely cut) | 3 |
| Apple (finely cut) | 3 |
| Fresh cream | 1 cup |
| Raisins | ½ cup |
| Pineapple pieces | 200grams |
| Mayonnaise | 300grams |
| White pepper (powder) | 1 tsp |
| Sugar | ½ tbsp |
| Salt | to taste |

### Method:

- Mix all ingredients in a bowl and refrigerate.
- Serve chilled.






## پودینے اور املی کی چٹنی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| پودینہ | ایک گڈی |
| املی کا گودا | ایک پیالی |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کالا نمک | ایک چٹکی |
| براؤن چینی | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

ترکیب:

پودینے میں لال مرچ ملا کر باریک پیس لیں۔ اسے پیالے میں ڈالیں اور املی کا گودا ملالیں۔ اسے ساس پین میں ڈالیں اور براؤن چینی ملا کر چند منٹ پکائیں۔ ٹھنڈا ہوجانے پر نمک اور کالا نمک ملا کر پیش کریں۔

## Mint Leaves and Tamarind Chutney

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mint Leaves | 1 bunch |
| Tamarind pulp | 1 cup |
| Red chilies (crushed) | 1 tsp |
| Black salt | 1 pinch |
| Brown sugar | ½ tsp |
| Salt | to taste |

### Method:

- Mix red chillies and mint leaves and grind finely.
- Remove in a bowl; add tamarind.
- Add brown sugar and cook in a saucepan and for few minutes.
- When cool, sprinkle salt and black salt and serve.




# آلو چنے کی ترکاری

اجزاء:

| | |
|---|---|
| کابلی چنے (اُبلے ہوئے) | ایک پیالی |
| آلو (اُبال کر بھرتہ بنالیں) | 2 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چٹکی |
| اناردانہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (باریک کٹا ہوا) | ایک عدد |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کھٹائی | ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | ¼ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز بادامی کریں، اس میں ٹماٹر ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پانی کے علاوہ باقی تمام اجزاء ملائیں اور 5 منٹ تک بھونیں۔ پانی شامل کریں اور مزید 5 منٹ پکا کر اُتار لیں اور گرما گرم پوری کے ساتھ پیش کریں۔

## Potato Chickpeas Tarkari

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chickpeas (boiled) | 1 cup |
| Potatoes (boiled and mashed) | 2 |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Onion seeds | 1 pinch |
| Pomegranate seeds | ½ tsp |
| Tomato (finely cut) | 1 |
| Green chillies | 4 |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Coriander powder | ½ tsp |
| Critic acid powder (khatai powder) | ½ tsp |
| Water | ¼ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion brown.
- Add tomato; cook till dry.
- Add remaining ingredients except water and fry for 5 minutes.
- Add water; cook for another 5 minutes; remove and serve with hot puris.




## بُھنا ہوا قیمہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 1½ کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2½ چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (باریک کٹا ہوا) | 3 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | 1½ چائے کے چمچے |
| تیل | ½ پیالی |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کر لیں۔ اس میں لہسن ادرک، قیمہ، نمک اور پانی ملائیں، پھر ڈھکن ڈھانک کر قیمہ آدھا گلنے تک پکائیں۔ اس میں ٹماٹر، لال مرچ، ہلدی، زیرہ اور دھنیا شامل کر کے قیمہ گلنے تک پکائیں۔ اس میں گرم مصالحہ، ہرا دھنیا، ہری مرچیں اور ادرک ملا کر پیش کریں۔

## Fried Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Onion (finely cut) | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 ½ tbsp |
| Red chilli powder | 2 ½ tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Coriander seeds (crushed) | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Tomatoes (finely cut) | 3 |
| Fresh coriander (finely cut) | 4 tbsp |
| Green chilies (finely cut) | 4 |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | 1 ½ tsp |
| Oil | ½ cup |
| | ½ cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions till golden.
- Add ginger/garlic, mince, salt and water.
- Cover with lid; cook mince till partially tender.
- Add tomatoes, red chillies, turmeric, cumin and coriander; cook till tender.
- Add hot spices, fresh coriander, green chillies and ginger; mix and serve.






## زردہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| سیلا چاول | 3 پیالی |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| لونگیں | 4 عدد |
| پستے (باریک کٹے ہوئے) | 10 عدد |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 10 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| چینی | 2½ پیالی |
| زردے کا رنگ | ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | حسب ضرورت |
| مربے | حسب پسند |
| گھی | ایک پیالی |

ترکیب:

چاولوں کو 8 گھنٹوں کے لئے پانی میں بھگو دیں۔ دیگچی میں پانی اُبالیں' اس میں ½ لونگیں' ½ الائچیاں اور چاول ڈال کر چاولوں کو 2 کنی تک اُبالیں اور چھان کر رکھ لیں۔ چاولوں میں زردے کا رنگ' دودھ' بادام' پستے' چینی اور مربے ملا دیں۔ ایک دیگچی میں گھی گرم کر کے باقی لونگیں اور باقی الائچیاں ڈالیں' خوشبو آنے لگے تو چاول ڈالیں اور لکڑی کے چمچے سے ملائیں۔ دیگچی پر ڈھکن ڈھانکیں اور دَم پر رکھ دیں۔

## Zarda

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sela rice | 3 cups |
| Fresh milk | 1 cup |
| Cloves | 4 |
| Pistachios (finely cut) | 10 |
| Almonds (finely cut) | 10 |
| Green cardamoms | 8 |
| Yellow food colour | ½ tsp |
| Sugar | 2 ½ cups |
| Water | as required |
| Compote | to taste |
| Clarified butter | 1 cup |
| | to taste |

### Method:

- Soak rice in water for 8 hours.
- Boil water in a pot; add ½ cloves, ½ cardamoms and rice; par-boil.
- Strain and set aside.
- Add food colour, milk, almonds, pistachios, sugar and compote in rice.
- Heat clarified butter in a pot; add remaining cloves and cardamoms; when they give off aroma, add rice and stir with wooden spoon.
- Cover pot with lid and leave on dum.



# مایوں، مہندی

دلہن کو مایوں بٹھانا اور مہندی لگانا بہت قدیم رسم ہے۔ آج کل اس رسم کو بہت اہتمام اور دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔ فی زمانہ مایوں اور مہندی کی رسم عموماً ایک ساتھ ہی کردی جاتی ہے۔ اس کے لئے دولہا اور دلہن والے ایک ہی دن کا انتخاب کرتے ہیں اور مایوں مہندی کی تقریب کے لئے ایک ہی جگہ کا انتخاب کیا جاتا ہے جہاں مدعوین دال کچوری، مٹھی کباب یا سیخ کباب، پراٹھے اور سوجی کے حلوے سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔






# لال مرچ کی تلی ہوئی چٹنی

اجزاء

| | |
|---|---|
| ثابت گول لال مرچیں | 10 عدد |
| لہسن | 8 جوے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں | 2 عدد |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا | سجانے کے لئے |

ترکیب:

بلینڈر میں لال مرچیں، لہسن اور زیرہ ملا کر چٹنی پیسیں اور نمک ملا لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے لال مرچ کا آمیزہ تلیں، پھر زیتون کا تیل ملا کر مزید 2 منٹ تک پکائیں۔ اسے پیالے میں نکالیں اور لیموں نچوڑیں۔ ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔

## Fried Red Chilli Chutney

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Dried round red chillies | 10 |
| Garlic | 8 cloves |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tbsp |
| Lemons | 2 |
| Oil | 1 tbsp |
| Fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Blend red chillies, garilic, and cumin in a blender; add salt.
- Heat oil in a frying pan; fry chilli paste. Add olive oil and cook for 2 minutes.
- Pour into a bowl; squeeze lemon in it and serve.
- Garnish with coriander.




## پوریاں

اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| آٹا (چھنا ہوا) | ½ پیالی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + تلنے کے لئے |

ترکیب:

میدے میں تمام اجزاء ملا کر نیم گرم پانی سے آٹا گوندھ لیں۔ اسے ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ آٹے کے چھوٹے چھوٹے پیڑے بنائیں اور ہلکا سا تیل لگا کر پوریاں بیل لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور پوریاں تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔

## Puriyan

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Whole wheat flour (sieved) | ½ cup |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp + for frying |

### Method:

- Mix all ingredients in flour; knead into dough with luke-warm water.
- Leave aside for ½ hour.
- Make small balls out of dough; apply little oil and roll out into puris.
- Heat oil in a wok; fry puriyan; dish out on absorbent paper.




## مُٹھی کباب

اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 250 گرام |
| بیسن | 3 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ¼ گڈی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | ایک عدد |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| چاٹ مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| انڈہ | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا انار دانہ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

ترکیب:

ایک پیالے میں تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء ڈال کر ہاتھ سے یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو مُٹھی میں دباتے ہوئے لمبوترے کباب بنالیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کبابوں کو اس میں سنہری تل کر نکال لیں۔

## Mutthi Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 250 grams |
| Gram flour | 3 tbsp |
| Fresh coriander | ¼ bunch |
| Green chillies | 3 |
| Mint leaves | ¼ bunch |
| Onion | 1 |
| Tomato | 1 |
| Salt | to taste |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Chaat masala | ½ tsp |
| Egg | 1 |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Pomegranate seeds (crushed) | ½ tsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Mix with fingers all ingredients except oil in a bowl.
- Taking little mince at a time, press and shape into long kebabs.
- Heat oil in a wok; fry the kebabs golden; remove.






## دال کچوری

**آمیزے کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |

**بھرنے کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| چنے کی دال (اُبلی ہوئی) | ایک پیالی |
| بُھنا اور کُٹا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت گول لال مرچیں | 6 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |

**ترکیب:**

ایک پیالے میں میدہ، گھی اور نمک ملا کر نیم گرم پانی سے گوندھ لیں۔ بلینڈر میں بھرنے کے اجزاء یکجان کر لیں۔ آٹے کے چھوٹے چھوٹے پیڑے بنائیں، انہیں ہاتھ کی مدد سے پھیلائیں اور دال کا آمیزہ بھر کر دوبارہ پیڑے بنالیں۔ تھوڑی دیر رکھنے کے بعد انہیں بیل لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور کچوریاں سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔

## Daal Kachori

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 2 tbsp |
| Oil | for frying |

Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Gram lentils (boiled) | 1 cup |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tbsp |
| Dried round red chillies | 6 |
| Salt | to taste |

### Method:

- Mix flour, clarified butter and salt in a bowl; knead into dough with luke-warm water.
- Blend all filling ingredients in a blender.
- Make small balls out of dough; spread out with fingers; fill with little lentil mixture and reshape into balls. Keep aside for a while.
- Roll out into puris.
- Heat oil in a wok; fry kachoris golden; remove on absorbent paper.




## سوُجی کا حلوہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| سوُجی | ایک پیالی |
| چینی | 1½ پیالی + ایک کھانے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | ½ پیالی |
| لونگیں | 4 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| زردے کا رنگ | ¼ چائے کا چمچہ |
| پانی | ½ پیالی |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| بادام' پستے (باریک کٹے ہوئے) | ¼ پیالی |

ترکیب:

سوُجی کو فرائنگ پین میں ہلکا سا بھوُن کر نکال لیں۔ الائچیوں کو ایک کھانے کے چمچے چینی کے ہمراہ پیس لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے اس میں پسی ہوئی الائچی اور لونگیں بھوُنیں' اس میں باقی چینی' پانی اور زردے کا رنگ شامل کر کے چند منٹ پکائیں۔ اُبال آنے لگے تو اس میں سوُجی اور دودھ ڈالیں اور چمچہ چلاتے ہوئے پکائیں۔ آمیزہ گاڑھا ہونے لگے تو کنارہ چھوڑنے تک بھوُن کر سرونگ ڈش میں نکال لیں اور بادام پستے سے سجا کر پیش کریں۔

## Semolina Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Semolina | 1 cup |
| Sugar | 1 ½ cups + 1 tbsp |
| Fresh milk | ½ cup |
| Cloves | 4 |
| Green cardamoms | 4 |
| Yellow food colour | ¼ tsp |
| Water | ½ cup |
| Oil | 2 tbsp |
| Almonds, pistachios (finely cut) | ¼ cup |

### Method:

- Roast semolina lightly in a frying pan; remove.
- Grind cardamoms with 1 tbsp sugar.
- Heat oil in a wok; fry ground cardamoms and cloves. Add remaining sugar, water and food colour; cook for few minutes.
- Bring to boil; add semolina and milk; stir continuously while cooking.
- Fry till halwa thickens and leaves sides of wok. Remove in a serving dish; garnish with almonds and pistachios.





# شادی

شادی یا رخصتی وہ دن ہے جب دلہن کے گھر والے میزبان کی حیثیت سے دولہا والوں کا استقبال کرتے ہیں ان کے گلے میں پھولوں کے ہار ڈالتے ہیں اور ان کی راہوں میں پھول بکھیرتے ہیں۔ دلہن والے اپنے طور پر اس دن کو یادگار بنانے کے سارے اہتمام کرتے ہیں اور سب سے زیادہ اہمیت اس موقع پر آنے والوں کی خاطر تواضع کی ہوتی ہے۔ پہلے شادی کے موقع پر بریانی، قورمے اور زردے کا رواج تھا لیکن بدلتے وقت کے ساتھ اس مینو میں قورمے بریانی کے علاوہ چکن بروسٹ، وان ٹون اور قلفی کے ساتھ دیگر کئی مزے دار چیزوں کا اضافہ ہوا ہے۔








## تلے ہوئے وان ٹونز

اجزاء

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 125 گرام |
| سموسے کی پٹیاں | 4 عدد |
| انڈہ | ایک عدد |
| میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| چاٹ مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

ترکیب:

ایک پیالے میں قیمہ، لال مرچ، کالی مرچ، چاٹ مصالحہ اور نمک ملا لیں۔ انڈے میں میدہ اور نمک ملا کر پھینٹ لیں۔ سموسے کی پٹیوں کے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔ ہر ٹکڑے کے درمیان میں تھوڑا سا مرغی کا قیمہ رکھیں اور اسے وان ٹون کی شکل دیتے ہوئے انڈے کے آمیزے سے چپکا کر بند کر لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور وان ٹون تل کر نکال لیں۔

## Fried Wontons

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 125 grams |
| Samosay strips | 4 |
| Egg | 1 |
| Refined flour | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Chaat masala | ½ tsp |
| Black pepper powder | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Method:

- Mix mince, red chillies, black pepper, chaat masala and salt in a bowl.
- Mix flour and salt in egg; whisk.
- Cut samosay strips into squares.
- In every square place a little mince mixture; shape into wontons and seal edges with egg.
- Heat oil in a wok; fry wontons; remove.

Shadi



FOOD DIARIES

# مرغی کا بادامی قورمہ

اجزاء

| | |
|---|---|
| مرغی کے ٹکڑے | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| چینی | ½ چائے کا چمچہ |
| لونگیں | 6 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 10 عدد |
| بڑی الائچیاں | 4 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 250 گرام |
| ثابت کالی مرچیں | 12 عدد |
| پسا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 1½ کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | ¼ چائے کا چمچہ |
| بادام (چھلے ہوئے) | 100 گرام |
| کیوڑہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | 2½ پیالی |
| نمک | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر نکال لیں۔ اسی دیگچی میں الائچیاں، لونگیں، کالی مرچیں، دھنیا، لہسن ادرک، دہی، لال مرچ، ½ پیالی پانی اور نمک ڈال کر بھون لیں۔ مرغی کے ٹکڑے شامل کر کے ملائیں، پھر باقی پانی اور پیاز شامل کر کے مرغی کے ٹکڑے گل جانے تک پکائیں۔ جب سالن گاڑھا ہو جائے تو اس میں جائفل جاوتری، کیوڑہ، بادام اور چینی ڈال کر دم پر رکھ دیں۔

## Chicken Almond Qorma

**Ingredients:**

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 kg |
| Yogurt (whipped) | 250 grams |
| Sugar | ½ tsp |
| Cloves | 6 |
| Small cardamoms | 10 |
| Big cardamoms | 4 |
| Onions (finely cut) | 250 grams |
| Black peppercorns | 12 |
| Coriander powder | 2 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 ½ tbsp |
| Red chillies powder | 1 tbsp |
| Nutmeg/maze powder | ¼ tsp |
| Almonds (pealed) | 100 grams |
| Screwpine | ½ tsp |
| Water | 2 ½ cups |
| Salt | 1 tbsp |
| Oil | 4 tbsp |

**Method:**

- Heat oil in a pot; fry onions; remove.
- Fry cardamoms, cloves, peppercorns, coriander, ginger/garlic, yogurt, red chillies, ½ cup water and salt in the same pot.
- Add chicken pieces; stir; add remaining water, and onions; cook till chicken is tender.
- When curry thickens, add nutmeg/maze, screwpine, almonds and sugar; leave on dum.






# سندھی بریانی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے ٹکڑے | ایک کلو |
| چاول (اُبلے ہوئے) | ½ کلو |
| آلو (چوکور کٹے اور تلے ہوئے) | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 4 عدد |
| پسی ہوئی ہری مرچیں | 6 عدد |
| پسا ہوا ہرا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| ثابت ہری مرچیں | 8 عدد |

| | |
|---|---|
| آلو بخارے | 12 عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ پیالی |
| کیوڑہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| زردے کا رنگ (پانی میں گھلا ہوا) | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | 2 چائے کے چمچے |
| گھی | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | ¾ پیالی |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں لہسن ادرک، مرغی کے ٹکڑے، پسی ہوئی ہری مرچ، دھنیا، لال مرچ، ٹماٹر، ثابت گرم مصالحہ اور نمک ڈال کر بھونیں، پھر ½ پیالی پانی ڈال کر مرغی گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی اور پیاز ڈال کر آمیزہ گاڑھا ہونے تک پکائیں، پھر آلو، ہری مرچیں اور آلو بخارے ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں۔ ایک کھلے منہ کی دیگچی میں ½ چاولوں کی تہہ لگائیں، اس میں مرغی کے آمیزے اور ہرے دھنیے کی تہہ لگا کر باقی چاول ڈال دیں۔ اس کے اُوپر گھی، کیوڑہ، گرم مصالحہ اور زردے کا رنگ ڈال کر دَم پر رکھ دیں۔

## Sindhi Biryani

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 kg |
| Rice (boiled) | ½ kg |
| Potatoes (cubed and fried) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Tomatoes (chopped) | 4 |
| Green chillies paste | 6 |
| Coriander powder | 2 tbsp |
| Hot spices (whole) | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 2 tsp |
| Salt | 2 tsp |
| Green chillies | 8 |
| Dried plums | 12 |
| Onions (fried) | 1 cup |
| Fresh coriander (finely cut) | ½ tsp |
| Screwpine | 1 tbsp |
| Yellow food colour (dissolved in water) | ¼ tsp |
| Clarified butter | 2 tbsp |
| Oil | ¾ cups |

### Method:

- Heat oil in a pot; add ginger/garlic, chicken, green chilli paste, coriander, red chillies, tomatoes and salt; fry. Add ½ cup water; cook till chicken is tender.
- Add yogurt and onions; cook till gravy thicknes. Add potatoes, green chillies and dried plums; cook for 5 minutes.
- Layer a wide-necked pot with ½ rice; chicken and fresh coriander; top with remaining rice.
- Sprinkle clarified butter, screwpine, hot spices and food colour; leave on dum.






## چکن بروسٹ

اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرغی کے ٹکڑے (بمعہ جلد) | 8 ٹکڑے | سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 4 کھانے کے چمچے | نمک | حسب ذائقہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ | تیل | تلنے کے لئے |
| ☆بروسٹ مصالحہ | حسب ضرورت | سلاد پتے' پیاز | سجانے کے لئے |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 4عدد | | |

ترکیب:

ایک پیالے میں مرغی کے ٹکڑے' سرکہ' لال مرچ' پپیتا اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ ایک ڈبے میں بروسٹ مصالحہ ڈالیں' اس میں مرغی کے ٹکڑے ڈال کر اچھی طرح سے ہلائیں۔ مرغی کے ٹکڑوں کو انڈے میں لپیٹ کر دوبارہ ڈبے میں ڈال کر ہلائیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے مرغی کے ٹکڑے اس میں ڈالیں اور ڈھکن ڈھانک کر ہلکی آنچ پر سنہری رنگ آنے تک پکائیں۔ مزیدار بروسٹ سلاد پتے اور پیاز سے سجا کر پیش کریں۔

☆بروسٹ مصالحہ بنانے کے لئے میدہ 2 پیالی' چاول کا آٹا ½ پیالی اور کارن فلور ½ پیالی چھان کر بلینڈر میں ڈالیں۔ اس میں چکن پاؤڈر 4 کھانے کے چمچے' گارلک پاؤڈر 2 کھانے کے چمچے' پسی ہوئی سفید مرچ 4 کھانے کے چمچے' چائنیز نمک 2 کھانے کے چمچے اور نمک 2 کھانے کے چمچے شامل کر کے یکجان کر لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔

## Chicken Broast

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (with skin) | 8 pieces |
| Papaya paste | 4 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| ★ Broast masala | as required |
| Eggs (beaten) | 4 |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce, onions | for garnishing |

### Method:

- Marinate chicken pieces with vinegar, red chillies, papaya and salt; keep aside for 1 hour.
- Put broast masala in a box; add chicken pieces and shake well.
- Coat chicken pieces with egg; place again in box; shake.
- Heat oil in a wok; cook chicken pieces on low flame with lid on till golden.
- Garnish with lettuce and onions; serve.
- ★ To make broast masala take refined flour 2 cups, rice flour ½ cup and cornflour, ½ cup; sieve and put in blender. Add chicken powder 4 tbsp, garlic powder 2 tbsp, white pepper powder 4 tbsp, Chinese salt 2 tbsp and salt 2 tbsp; blend. Use as required.




# شاہی قلفی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | ½ کلو |
| کریم | 250 گرام |
| کھویا | ایک پیالی |
| کنڈینسڈ ملک | ایک پیالی |
| چینی | ½ پیالی |
| بادام (چوپ کیا ہوا) | 25 گرام |
| پستے (چوپ کیا ہوا) | 25 گرام |
| اخروٹ (چوپ کیا ہوا) | 25 گرام |
| کیوڑہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور (پانی میں گُھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی الائچی | ¼ چائے کا چمچہ |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| پسا ہوا ناریل، چاندی کا ورق | سجانے کے لئے |

ترکیب:

دیگچی میں دودھ اُبالیں اور اس میں چینی گھول لیں۔ دودھ میں کارن فلور ملا کر گاڑھا کریں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملا کر چولہا بند کر دیں۔ جب دودھ ٹھنڈا ہو جائے تو اسے سانچوں میں بھر کر کم از کم 4 گھنٹوں کے لئے فریزر میں رکھیں۔ جب قلفی جم جائے تو سانچے سے نکالیں، اسے ناریل اور چاندی کے ورق سے سجا کر پیش کریں۔

## Royal Kulfi

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fresh milk | ½ kg |
| Cream | 250 grams |
| Whole dried milk | 1 cup |
| Condensed milk | 1 cup |
| Sugar | ½ cup |
| Almonds (chopped) | 25 grams |
| Pistachios (chopped) | 25 grams |
| Walnuts (chopped) | 25 grams |
| Screwpine | 1 tsp |
| Cornflour (dissolved in water) | 1 tbsp |
| Cardamom powder | ¼ tsp |
| Yellow food colour | 1 pinch |
| Desiccated coconut, stirling silver leaf | for garnishing |

### Method:

- Boil milk in a pot; dissolve sugar in it.
- Add cornflour and thicken milk.
- Add remaining ingredients; turn off flame.
- Allow the milk to cool; pour into kulfi moulds; place in freezer for at least 4 hours.
- When kulfi sets, remove from mould; garnish with coconut and sterling silver leaf; serve.



# ولیمہ

شادی کی تقریبات کا اختتام ولیمے کی تقریب سے ہوتا ہے۔ اس تقریب کے میزبان دولہا والے' بھی مہمانوں کی عزت افزائی کے لئے اپنی حتی الوسیع کوشش کرتے ہیں۔ ان کے استقبال کے لئے پھولوں کے تھال سجائے جاتے ہیں جب کہ ان کی خاطر تواضع سلاد' چٹنیاں' بیسنی جھینگے' بار بی کیو فوائل چانپیں' چکن فرائیڈ رائس' گلاب جامن اور کھیر پیش کر کے کی جاتی ہے۔








# باربی کیوفوائلی چانپیں

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی چانپیں | 1/2 کلو |
| ہرادھنیا (چوپ کیا ہوا) | 1/4 گڈی |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے، ٹماٹر، پیاز، کھیرا، لیموں | سجانے کے لئے |

ترکیب:

چانپوں پر پپیتا اور نمک لگا کر 15 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ اس میں باقی تمام اجزاء ملائیں۔ المونیم فوائل کے ٹکڑوں پر ایک ایک چانپ رکھ کر اسے لپیٹ لیں۔ انگیٹھی پر کوئلے گرم کریں، اس کے اوپر جالی رکھیں اور جالی کے اوپر چانپیں رکھ دیں اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد انہیں پلٹتے رہیں۔ 15 منٹ کے بعد ایک چانپ کو کھول کر دیکھیں۔ اگر وہ اچھی طرح سے گل گئی ہو تو باقی چانپیں اُتار لیں، بصورت دیگر انہیں مزید 5 منٹ تک پکائیں۔ مزیدار چانپیں سلاد پتے، ٹماٹر، کھیرے، پیاز اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔

## Barbecue Foil Chops

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton chops | ½ kg |
| Fresh coriander (chopped) | ¼ bunch |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Raw papaya paste | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2-3 tbsp |
| Lettuce leaves, tomatoes, onion, cucumber and lemon | for garnishing |

### Method:

- Marinate chops with papaya and salt; keep aside for 15 minutes.
- Add remaining ingredients.
- Individually wrap chops in aluminum foil strips.
- Grill chops on barbecue grill; turn them over at intervals. After 15 minutes, check if chops are ready.
- If tender, remove them; otherwise cook for another 5 minutes.
- Garnish with cut lettuce leaves, tomatoes, onion and lemon; serve.






## بیسنی جھینگے

اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | 300 گرام |
| بیسن (چھنا ہوا) | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کھٹائی | ½ چائے کا چمچہ |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک درمیانہ ٹکڑا |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ٹماٹر | سجانے کے لئے |

ترکیب:

جھینگوں کو صاف کر کے اُن کے درمیان میں کٹ لگائیں مگر دُم علیحدہ نہ ہونے دیں۔ایک پیالے میں تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء تھوڑا سا پانی ڈال کر یکجان کر لیں۔کڑاہی میں تیل گرم کریں، جھینگوں کو آمیزے میں لپیٹیں اور کڑاہی میں سنہری تل کر نکال لیں۔مزیدار جھینگے ٹماٹر سے سجا کر پیش کریں۔

## Gram Flour Prawns

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | 300 grams |
| Gram flour (sieved) | ½ cup |
| Fresh coriander (chopped) | as required |
| Mint leaves (chopped) | as required |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Citric acid powder | ½ tsp |
| Ginger (chopped) | 1 medium piece |
| Green chillies (chopped) | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Tomatoes | for garnishing |

### Method:

- Clean prawns and slit from the center; do not remove tail.
- Mix all ingredients except oil in a bowl; add little water to make a batter.
- Heat oil in a wok; coat prawns with batter; fry them golden.
- Garnish with tomatoes; serve.

# Valima






## چکن فرائیڈ رائس

اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (اُبلی اور ریشہ کی ہوئی) | ایک پیالی |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 3 پیالی |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| بند گوبھی (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| انڈہ | ایک عدد |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری پیاز (سبز اور سفید حصہ علیحدہ کرلیں) | ایک پیالی |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| وارچسٹر شائر ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک چائے کا چمچہ |
| چائنیز نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہری پیاز | سجانے کے لئے |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے ہری پیاز کا سفید حصہ سنہری کریں اس میں گاجر، مرغی، چائنیز نمک، کالی مرچ اور نمک ڈال کر اچھی طرح سے ملالیں۔ اس میں چاول، سویا ساس، وارچسٹر شائر ساس اور انڈہ ملائیں۔ اس میں باقی اجزاء ڈال کر اچھی طرح سے ملائیں اور دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار چاولوں کو ہری پیاز سے سجا کر پیش کریں۔

## Chicken Fried Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boiled and shredded) | 1 cup |
| Rice (boiled) | 3 cups |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Cabbage (finely cut) | 1 |
| Egg (beaten) | 1 |
| Carrots (finely cut) | 2 |
| Spring onions (separate the green parts from the white) | 1 cup |
| Chicken stock | ½ cup |
| Worcestershire sauce | 1 tsp |
| White vinegar | 1 tsp |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Salt | 1 tbsp |
| Oil | ½ cup |
| Spring onions | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry the white part of spring onions till golden.
- Add carrots, chicken, Chinese salt, black pepper and Salt; mix thoroughly.
- Add rice, soya sauce, Worchester sauce and egg.
- Add remaining ingredients and mix well; leave on dum.
- Garnish rice with spring onions and serve.






## اسپیشل دہلی کی کھیر

اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | 2 کلو |
| چاول | 6 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک پیالی |
| سُوکھا ہوا دودھ | ایک پیالی |
| بادام' پستے (باریک کٹے ہوئے) | 4 کھانے کے چمچے |
| زعفران | ½ چائے کا چمچہ |
| کیوڑہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بادام' پستے' زعفران | سجانے کے لئے |

ترکیب:

چاولوں کو رات بھر کے لئے بھگو کر رکھیں پھر ہاتھوں سے انہیں باریک پیس لیں۔ دیگچی میں دودھ اُبالیں اور اس میں چاولوں کو نرم ہونے تک پکائیں۔ اس میں چینی ڈال کر 15 منٹ تک پکائیں' پھر سُوکھا ہوا دودھ اور بادام' پستے ملا کر گاڑھا ہونے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ اس میں زعفران اور کیوڑہ ملائیں اور مٹی کی چھوٹی چھوٹی مٹکیوں میں نکالیں' پھر بادام' پستے اور زعفران سے سجا کر پیش کریں۔

## Special Delhi Rice Pudding

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fresh milk | 2 kg |
| Rice | 6 tbsp |
| Sugar | 1 cup |
| Milk powder | 1 cup |
| Almonds, pistachios (finely cut) | 4 tbsp |
| Saffron | ½ tsp |
| Screwpine | 1 tsp |
| Almonds, pistachios, saffron | for garnishing |

### Method:

- Soak rice overnight; crush them finely with fingers.
- Boil milk in a pot; add rice; cook till rice softens.
- Add sugar; cook for 15 minutes; add milk powder, almonds and pistachios; cook till thick; remove from flame.
- Add saffron and screwpine; put in small earthenware bowls.
- Garnish with almonds, pistachios and saffron; serve.






## گلاب جامن

اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| کھانے کا سوڈا | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی الائچی | ایک چٹکی |
| انڈہ | ایک عدد |
| گھی | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |
| چاندی کے ورق، بادام، پستے | سجانے کے لئے |

شیرے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چینی | ½ کلو |
| پانی | 2 پیالی |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |

ترکیب:

دیگچی میں شیرے کے اجزاء ملا کر ایک تار بننے تک پکائیں اور چولہے سے ہٹالیں۔ میدے میں سوڈا، الائچی، انڈہ اور گھی ملا کر گوندھ لیں۔ اس آمیزے کی چھوٹی چھوٹی بالز بنالیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور انہیں سنہری تل کر شیرے میں شامل کردیں۔ تھوڑی دیر بعد گلاب جامنوں کو نکال کر سرونگ ڈش میں ڈالیں۔ اسے چاندی کے ورق، بادام اور پستے سے سجا کر پیش کریں

## Gulab Jamun

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Baking soda | ¼ tsp |
| Cardamom powder | 1 pinch |
| Egg | 1 |
| Clarified butter | 2tbsp |
| Oil | for frying |
| Sterling silver leaf, almonds, pistachio | for garnishing |

**Syrup ingredients:**

| | |
|---|---|
| Sugar | ½ kg |
| Water | 2 cups |
| Green cardamoms | 4 |

### Method:

- Mix syrup ingredients in a pot; cook till sugar has dissolved and a syrupy consistency is achieved.
- Mix soda, cardamom, egg and clarified butter in flour; knead into dough.
- Make small balls from dough.
- Heat oil in wok; fry balls till golden and place in syrup.
- Remove in serving dish after a while; garnish with sterling silver leaf, almonds and pistachios; serve.






## تیریاکی نوڈلز

**مرغی کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 300 گرام |
| مرغی کے سینے | 2 عدد |
| تریاکی ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ☆ چکن کیوب ملا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | سجانے کے لئے |

**ساس کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| تریاکی ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| براؤن چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| ★ چکن کیوب ملا میدہ | ½ کھانے کا چمچہ |

**ترکیب:**

فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں اور نوڈلز کو ہلکا سا تل کر سرونگ ڈش میں نکال لیں۔ مرغی کے سینوں کو 2 ٹکڑوں میں کاٹیں، اُن پر تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء ملا کر رکھ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور مرغی کے سینے رنگ تبدیل ہونے تک پکا کر نوڈلز کے اُوپر رکھ دیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء کو ہلکا سا پکائیں اور اسے مرغی اور نوڈلز کے اُوپر ڈال کر پیش کریں۔

★ چکن کیوب والا میدہ بنانے کے لئے 2½ پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب توڑ کر شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔

## Teriyaki Noodles

**Chicken ingredients:**

| | |
|---|---|
| Noodles (boiled) | 300 grams |
| Chicken breasts | 2 |
| Teriyaki sauce | 3 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| ★ Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Ginger (chopped) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for garnishing |

**Sauce ingredients:**

| | |
|---|---|
| Teriyaki sauce | 3 tbsp |
| Soya sauce | 1 tsp |
| Brown sugar | 1 tbsp |
| ★ Chicken cube flour | ½ tbsp |

**Method:**

- Heat little oil in a frying pan; stir-fry noodles and remove in serving dish.
- Cut chicken breasts into two; mix all ingredients except oil; keep aside.
- Heat oil in frying pan; fry chicken till it changes colour; place on top of noodles.
- Lightly cook sauce ingredients in a saucepan; pour on top of noodles and chicken; serve.

★ For chicken cube flour break 10 packets of chicken cubes in 2 ½ cups flour and mix thoroughly with fingers. Refrigerate and use as and when required.



## ہانڈی

### سرکے اور پیاز والی مرغی

اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرغی کے ٹکڑے | ایک عدد | سفید سرکہ | ½ پیالی |
| لیموں | 2 عدد | کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد | پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت گول لال مرچیں | 6 عدد | نمک | حسب ذائقہ |
| ثابت ہری مرچیں | 6 عدد | تیل | تلنے کے لئے |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی | | |

ترکیب:

دیگچی میں مرغی کے ٹکڑے، سرکہ، زردے کا رنگ، لہسن ادرک اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے مرغی کے ٹکڑے تل کر نکال لیں۔
ایک دیگچی میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے پیاز بادامی کریں، اس میں مرغی اور باقی اجزاء ڈال کر دم پر رکھ دیں۔

## Chicken with Vinegar and Onions

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 |
| Lemons | 2 |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Dried red round chillies | 6 |
| Green chillies | 6 |
| Yellow food colour | 1 pinch |
| White vinegar | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Method:

- Cook chicken, vinegar, food colour, ginger/garlic and salt in a pot till dry.
- Heat oil in a wok; fry chicken pieces; remove.
- Heat 2 tbsp oil in a pot; fry onions brown; add chicken and remaining ingredients; leave on dum.






## پران فنگرز

**میرینیڈ کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| چھوٹے جھینگے | ½ کلو |
| میدہ (چھنا ہوا) | ایک پیالی |
| بیکنگ پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |

**فنگرز کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| انڈوں کی سفیدی (پھینٹی ہوئی) | 2 عدد |
| باسی ڈبل روٹی | 6 سلائس |
| بادام (چوپ کیے ہوئے) | 10 عدد |
| کارن فلور | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

**ترکیب:**

ایک پیالے میں جھینگے کے علاوہ میرینیڈ کے اجزاء ملائیں' اُن میں جھینگے ملاکر ½ گھنٹے کے لیے رکھ دیں' پھر انہیں کانٹے کی مدد سے کچل لیں۔ اس میں کارن فلور' کالی مرچ' چینی اور نمک ملالیں۔ سلائس کے کنارے کاٹ کر انہیں 2 ٹکڑوں میں کاٹیں اور جھینگے کا آمیزہ اُن پر لگائیں۔ اس کے اُوپر ڈبل روٹی کا چورہ' بادام اور انڈے کی سفیدی لگائیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور سلائس تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔

## Prawn Fingers

**Marinade ingredients:**

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 1 cup |
| Baking powder | 1 tsp |
| Sugar | 1 tsp |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Cornflour | 2 tbsp |

**Finger ingredients:**

| | |
|---|---|
| Shrimps | ½ kg |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Egg whites (beaten) | 2 |
| Stale bread | 6 slices |
| Almonds (chopped) | 10 |
| Cornflour | 1 tsp |
| Sugar | ¼ tsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

**Method:**

- Mix marinade ingredients except shrimps in a bowl; add shrimps and keep aside.
- After half an hour, mash shrimps with the help of a fork.
- Add cornflour, black pepper, sugar and salt; mix.
- Cut off crusts of bread; cut into half and spread mixture on top.
- Sprinkle breadcrumbs and almonds over them and brush with egg whites.
- Heat oil in a wok; fry bread; dish out on absorbent paper.






## قیمہ مٹر چاول

اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 1/2 کلو |
| مٹر (اُبلے ہوئے) | ایک پیالی |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 300 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹی ہوئی) | 1/4 گڈی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 125 گرام |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | 1/4 گڈی |
| کیوڑہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 1/4 پیالی |
| ٹماٹر، سلاد پتے | سجانے کے لئے |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک اور قیمہ پانی خشک ہونے تک بھونیں۔ اس میں پیاز، ہری مرچیں، گرم مصالحہ، دہی، ٹماٹر اور نمک ڈال کر خوب اچھی طرح سے بھونیں، پھر مٹر، ہرا دھنیا اور پودینہ ملا لیں۔ ایک کھلے منہ کی دیگچی میں 1/2 چاول، قیمہ، ہرا دھنیا اور پودینہ ڈال کر باقی چاولوں کی تہہ لگائیں۔ اس کے اُوپر کیوڑہ چھڑکیں اور دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار قیمہ مٹر چاول ٹماٹر اور سلاد پتے سے سجا کر پیش کریں۔

## Mince Peas Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Peas (boiled) | 1 cup |
| Rice (boiled) | 300 grams |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Fresh coriander (finely cut) | ¼ bunch |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Yogurt (beaten) | 125 grams |
| Tomatoes (finely cut) | 2 |
| Mint leaves (finely cut) | ¼ bunch |
| Screwpine | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ¼ cup |
| Tomatoes, lettuce | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry ginger/garlic and mince till water dries.
- Add onions, green chillies, hot spices, yogurt, tomatoes and salt; fry thoroughly.
- Mix in peas, coriander and mint leaves.
- Layer a wide-necked pot with ½ rice, mince, coriander and mint leaves, and remaining rice.
- Sprinkle screwpine; leave on dum.
- Garnish Mince Peas Rice with tomatoes and lettuce; serve.

